بحث نہیں کرسکا۔خدانے توفیق دی تو کسی بھی فرصت کے وقت باقی حصہ بھی مکمل کردوں گا، لیکن اس وقت ایک غلط اِلزام کی تردید ضروری سمجھتا ہوں، اِس لیے چند لمحے آپ کو اور مصروفِ مطالعہ رکھوں گا۔

مجھے معتبر ذرائع سے معلوم ہوا ہے کہ حقانی صاحب نے جمشید پور کے قیام میں ساکچی اسٹینڈ پر تقریر کرتے ہوئے اعلیٰ حضرت امام اہلِ سُنّت فاضلِ بریلوی رَحمَةُ اللّٰہِ عَلَیہ کے متعلق فرمایا کہ: اُنہوں نے اپنی کتاب میں خدا کو ۶۵ گالیاں دی ہیں اور وہ کتاب میں نے بڑی مشکل سے حاصل کی ہے اور میں نے اُسے محفوظ رکھا ہے۔ میں حقانی صاحب اور انکے جملہ حامیوں کو خدا کا واسطہ دے کر چیلنج کرتا ہوں کہ وہ ذرا بھی اپنے قول کے سچے اور دھرم کرم کے پکّے ہیں تو وہ کتابِ مذکور ہمارے سامنے پیش کریں اور دِکھلائیں کہ کہاں اعلیٰ حضرت نے معاذ اللّٰہ خدا کو گالیاں دی ہیں۔ اگر اُنہوں نے دِکھلایا تو میں ذلت ورسوائی کا طوق اپنے گلے میں ڈال کر ہمیشہ کے لیے جمشید پور چھوڑ دوں گا۔

اور اگر اُنہیں سانپ سونگھ گیا اور وہ نہ دکھلا سکے تو پھر اس جھوٹے بہتان کی فریاد میں عوام ہی سے کہوں گا کہ وہ خود اِنصاف کی روشنی میں فیصلہ کریں کہ اس طرح کے جھوٹے بہتان لگا کر جو مسلمانوں میں منافرت پھیلاتا ہے وہ اپنے وقت کا کتنا بڑا دجّال ہے؟ دُعا ہے کہ خدائے پاک ایسے دجالوں اور کذابوں کے شر سے اپنے رسول کی اُمّت کو محفوظ رکھے۔ آمین۔

وَمَا عَلَینَا اِلَّا البَلَاغ

## جمعیت اشاعت اہلسنّت پاکستان

کی ایک دلکش کاوش

**شانِ الوہیت و تقدیسِ رسالت کا امین**

کوثر و تسنیم سے دھلے الفاظ، مشک و عنبر سے مہکا آہنگ

عشق و ادب کی حلاوتوں کا ماخذ

ترجمہ قرآن

# کنز الایمان

از

اعلیٰ حضرت امام اہلسنّت امام احمد رضا علیہ الرحمہ

اب پشتو زبان میں دستیاب ہے